بارہویں صدی کی عظیم و باکمال شخصیت حضرت مولانا شاہ فضل رحمٰن گنج مرادآبادی کے احوال و آثار پر مشتمل کتاب

اول

# اویس زمان

# شاہ فضل رحمٰن گنج مرادآبادی علیہ الرحمہ


تالیف

رئیس التحریر مولانا یٰس اختر مصباحی

بانی و صدر دارالقلم دہلی



ناشر

مولانا شان محمد مصباحی، ایچاپور، ضلع جالون یوپی

بارہویں صدی کی عظیم و باکمال شخصیت حضرت مولانا شاہ
فضلِ رحمٰن گنج مرادآبادی کے احوال و آثار پر مشتمل کتاب

# اویس زمان
# شاہ فضل رحمٰن
گنج مرادآبادی علیہ الرحمۃ

تالیف

رئیس التحریر مولانا یٰسٓ اختر مصباحی
بانی و صدر دار القلم دہلی

ناشر

مولانا شان محمد مصباحی، اجیتاپور، ضلع جالون، یوپی (انجمن فضل رحمٰن ٹرسٹ گنج مرادآباد، ضلع اناؤ)
Mob:9158849812

# تعارف کتاب

کتاب: اویس زمان شاہ فضل رحمٰن، گنج مرادآبادی علیہ الرحمہ
تصنیف: علامہ یٰسں اختر مصباحی، دارالقلم، دہلی۔
تقدیم: علامہ نفیس احمد مصباحی (شیخ الادب جامعہ اشرفیہ مبارک پور)
تحریک: ہم شبیہ حضور بھولے میاں حضرت مولانا نوازش الرحمٰن معروف بہ ''غلام ربانی میاں'' بانی وصدر انجمن فضل رحمٰن ٹرسٹ، گنج مرادآباد، ضلع اناّو، یوپی
پروف ریڈنگ: محمد علی رضا مصباحی، کولکاتا، مولانا محمود انور مصباحی ممبئی، شعیب جمیل مصباحی مبارک پور
ناشر: مولانا شان محمد خان مصباحی، اجیتا پور ضلع جالون (یوپی)
سن اشاعت: ۱۴۴۰ھ/۲۰۱۹ء
تعداد: گیارہ سو
صفحات: ۴۸
کمپوزنگ: مولانا نیاز احمد مصباحی
تزئین کار: محمد زاہد اختر مصباحی، مبارک پور، اعظم گڑھ

# عرض ناشر

اُویس زمان حضرت شاہ فضل رحمٰن گنج مرادآبادی علیہ الرحمہ کی شخصیت علما و مشائخ کے درمیان محتاج تعارف نہیں، مگر یہ بھی سچ ہے کہ آپ کے تعلق سے مستند تحریریں بہت کم معرض وجود میں آئیں، جو آپ کی زندگی کے قیمتی گوشے اجاگر کرنے کے ساتھ ساتھ آپ کے افکار و نظریات کی جانب رہنمائی کرتی ہوں۔ ایک مرتبہ اچانک میری نظر اہل سنت و جماعت کے مستند مؤرخ حضرت علامہ یٰسٓ اختر مصباحی مدظلہ کی تحریر پر پڑی، جس میں حضرت کے احوالِ زندگی پر اختصار کے ساتھ بھرپور روشنی ڈالی گئی تھی۔

چناں چہ میں نے اسی وقت پختہ ارادہ کرلیا کہ کسی طرح کتابی صورت میں اس کو ضرور منظرِعام پر لانا ہے، رئیس التحریر حضرت علامہ یس اختر مصباحی مدظلہ العالی سے رابطہ کیا اور اپنی خواہش کا اظہار کیا تو انھوں نے فوراً بخوشی طباعت و اشاعت کی اجازت مرحمت فرمادی۔

اب استاذ گرامی حضرت مولانا نفیس احمد مصباحی استاذ جامعہ اشرفیہ مبارک پور کی بارگاہ میں کتاب کی تصحیح اور مقدمہ لکھنے کی گزارش کی تو آپ نے بھی اصاغر نوازی کا ثبوت دیتے ہوئے مجھ ناچیز کی گزارش پر ایک گراں قدر مقدمہ لکھ کر کتاب کی افادیت کو مزید دوبالا فرمادیا۔

اللہ تعالیٰ ان اکابر کا سایہ ہمارے سروں پر دراز فرمائے، اور ان کے علم و عمل کا کچھ صدقہ ہمیں بھی نصیب فرمائے۔

ہم یہاں پر خاص کر شکر گزار ہیں ہم شبیہ حضور بھولے میاں حضرت مولانا نوازش الرحمٰن مدظلہ العالی معروف بہ ”غلام ربانی میاں“ جنھوں نے رئیس التحریر حضرت علامہ یٰسین اختر مصباحی صاحب سے رابطہ کیا اور اس عظیم کام کو انجام دیا اور ساتھ ہی ساتھ خاندان فضل رحمٰن کے چشم و چراغ صاحب سجادہ حضرت معروف الرحمٰن عرف معروف میاں و حضرت مطیع الرحمٰن عرف پپو میاں و حضرت منیب الرحمٰن عرف منا میاں صاحب اور ان کے برادرِ معظّم حضرت شاہ رضوان الرحمٰن عرف ”اجّو میاں“ عالی جناب مظہر رحمانی عرف شینو، مولانا عامر

صفی صفوی کوشامبی، مولانا اوحدالدین معاذ اشرفی کچھوچھوی، مولانا سید انس سنڈیلہ، مولانا سید عزیز اشرف کچھوچھوی، مولانا حسین اندور، عالی جناب سید فضل نظیر، عالی جناب تکریم الرحمٰن عرف صوفی میاں، عالی جناب معظم میاں، عالی جناب لاریب الرحمٰن عرف صوفی میاں، حافظ و قاری شکیب الرحمٰن عرف بھیو میاں، شعیب الرحمٰن عرف شافی میاں کے بھی احسان مند ہیں، جنھوں نے دعاؤں سے نوازا اور اس کام پر ہر طرح کی اعانت کی امید دلائی، اللہ تعالیٰ ان حضرات کے خلوص کو قبول فرمائے۔ ساتھ ہی ان کرم فرماؤں قاری ہارون رحمانی پرنسپل دارالعلوم فضل رحمانیہ مصباحیہ، مولانا رحمانی مصباحی، مولانا یعقوب رحمانی استاذ مدرسہ ضیاے مصطفےٰ کان پور، مولانا عون محمد رحمانی، مولانا معراج جیت پور، مولانا عبدالقیوم جیت پور، مولانا مسعود جیت پور، مولانا سہیل مصباحی ممبئی، مولانا ہاشم مصباحی ممبئی، مولانا چاند مصباحی ممبئی، حافظ رئیس رحمانی امام جامع مسجد اجیتاپور، حافظ مردان رفاقتی امام عیدگاہ مسجد اجیتاپور، حافظ و قاری جنید صاحب امام موتی مسجد اجیتاپور، مولانا زاہد عبداللہ پور، مولانا مسلم رحمانی، مولانا محفوظ امجدی رحمانی، مولانا فیصل رحمانی، حافظ صدام حسین رحمانی، مولانا نور عالم رحمانی، مولانا نظر محمد، مولانا تحسین ممبئی، مولانا اویس ممبئی، مولانا مدثر خطیب امام شاہی مسجد آگرہ، استاذ القرا قاری شمشیر صاحب، مولانا ظریف مصباحی، حافظ خان محمد رحمانی، مولانا مفتاح الحق رحمانی، مولانا ظفر اقبال مصباحی فتح پور، مولانا مختار مصباحی فتح پور، مولانا عطا وارث فتح پور، مولانا ابراہیم ابر رحمانی، حافظ افسر رحمانی، اور علی رضا مصباحی (کولکاتا) کے بھی بے حد شکر گزار ہیں، جنھوں نے اس کتاب کی اشاعت میں شروع سے آخر تک میرا ساتھ دیا۔ اللہ پاک ہم سب کو اپنے اسلاف کے نقش قدم پر گامزن رکھے اور باطل تحریکات و نظریات کے برے اثرات سے ہماری حفاظت فرمائے۔ آمین بجاہ سید المرسلین۔

اسلاف کی عنایتوں کا امیدوار

شان محمد خان مصباحی

اجیتاپور، جالون، یوپی

9158849812

# دعائیہ کلمات

ہم شبیہ حضور بھولے میاں حضرت نوازش الرحمٰن معروف بہ
''غلام ربانی میاں'' دامت برکاتہم القدسیہ
بانی وصدر انجمن فضل رحمٰن ٹرسٹ گنج مرادآباد ضلع اناؤ یوپی

زیر نظر تحریر ''اویس زمان شاہ فضل رحمٰن گنج مرادآبادی علیہ الرحمہ'' رئیس التحریر حضرت علامہ لیٰس اختر مصباحی دام ظلّہ کے ژرف نگاہ قلم کا نتیجہ ہے۔ اس کتاب میں شیخ طریقت حضرت شاہ فضل رحمٰن گنج مرادآبادی علیہ الرحمہ کے احوال وآثار پر مختصر انداز میں اچھی بحث کی گئی ہے۔ اس مستند تحریر کو مولانا شان محمد مصباحی اجیتاپور ضلع جالون (یوپی) کتابی شکل میں زیور طباعت سے آراستہ کر رہے ہیں۔ اس عنایت اور صحیفۂ ہدایت کی اشاعت پر ہم حضرت علامہ لیٰس اختر مصباحی مدظلہ کی بارگاہ میں ہدیۂ تبریک پیش کرتے ہیں۔ اور بارگاہ خداوندی میں دعاگو ہیں کہ اللہ تعالیٰ حضرت کے علم وعمر میں برکتیں عطا فرمائے اور ان کا سایہ جماعت اہل سنت پر تادیر قائم رکھے۔ اور عزیزم مولانا شان محمد مصباحی کے علم، عمل اور عمر میں اضافہ کے ساتھ اسی طرح بزرگان دین کی حیات وخدمات اور تعلیمات وارشادات کو عوام الناس کے درمیان پھیلانے کی توفیق بخشے۔ آمین۔

**دعاگو**

غلام ربانی فضلی
بانی وصدر انجمن فضل رحمٰن
ٹرسٹ گنج مرادآبادی (اناؤ)

9454869705-9918487263

# کلماتِ تشکر و امتنان

حامدا و مصلیا و مسلما

زیر مطالعہ کتاب، اویس زمان، شاہ فضل رحمٰن، گنج مرادآبادی، جامع شریعت و طریقت، مرجع علما و صوفیہ، حضرت علامہ شاہ فضل رحمٰن محمدی علیہ الرحمہ کے حالات و کوائف پر مشتمل نہایت معلومات افزا اور گراں قدر تحفہ ہے۔ احقر سراپا سپاس ہے مقبول العلما و محب الصوفیہ، رئیس القلم، حضرت علامہ یس اختر مصباحی مد ظلہ العالی (بانی و صدر دارالقلم، دہلی) کا کہ حضرت نے کثیر مصروفیات کے باوجود ایک عظیم روحانی پیشوا کا تحقیقی اور دل پذیر تعارف نامہ رقم فرما کر خصوصا وابستگان خانقاہ فضل رحمانی اور عموما جملہ عقیدت مندان اولیاے کرام کو اکتساب فیض کا قابل ستائش ذخیرہ فراہم کیا ہے، موصوف جہاں دینی و ملی، سیاسی و سماجی خدمات میں پیہم مصروف عمل رہتے ہیں، وہیں زمانۂ ماضی کے جاں نثاران دین متین، اور نابغۂ روزگار علماے کرام و اولیاے عظام کی شگفتہ تعارف نگاری میں یگانہ اور منفرد نظر آتے ہیں۔ خداے قادر و قیوم سے دعا ہے کہ حضرت مصباحی صاحب قبلہ کو صحت و عافیت کے ساتھ عمر خضر عطا فرمائے۔ آمین۔ ساتھ ہی صمیم قلب سے شکر گزار ہوں ادیب عصر، حضرت علامہ نفیس احمد مصباحی (شیخ الادب جامعہ اشرفیہ مبارک پور) کا کہ حضرت کے زیر نگرانی یہ کار خیر پایہ تکمیل تک پہنچا۔ نیز دلی مبارکباد پیش کرتا ہوں نبیرۂ اویس دوراں، حضرت مولانا غلام ربانی میاں صاحب مد ظلہ النورانی (خانقاہ فضل رحمانی، گنج مرادآباد شریف) و حضرت مولانا شان محمد مصباحی جالونی کو کہ جنھوں نے دونوں مصباحی صاحبان دامت برکاتہم سے ربط و تعلق ہموار کر کے اس تحریر پُر تاثیر کو زیور طباعت سے آراستہ کرنے کا خوش آئند اقدام فرمایا۔ رب قدیر ان سبھی حضرات کو اور اس کتاب سے استفادہ کرنے والوں کو فیضان اویس زماں علیہ الرحمہ سے مستفیض فرمائے۔

اٰمین بجاہ النبی الکریم، علیہ افضل الصلوۃ و اکرم التسلیم

خاکپاے مرشد

مسعود احمد درد، رحمانی مصباحی

۳؍ ربیع النور ۱۴۴۰ھ

استاذ مدرسہ شمس العلوم، سنگاؤں، فتح پور، یوپی

ناظم تعلیمات دارالعلوم فضل رحمانیہ مصباحیہ، اجیتاپور، ضلع جالون، یوپی

# تقدیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمدلولیہ، و الصلاۃ و السلام علی نبیّہ، و علی آلہ و صحبہ المتأدبین بآدابہ۔

تمام صوفیۂ ربانی اور مشایخ طریقت کی تبلیغ و ارشاد کا بنیادی مقصد ”تزکیۂ قلب، اور اعمالِ صالحہ کا عادی بناکر اللہ کے بندوں کو اللہ کی بارگاہ تک پہنچانا اور قربِ خداوندی کی دولت سے مالا مال کرنا“ ہے۔ اس لیے ان کے عقائد و افکار اور مقصدِ دعوت و ارشاد میں کوئی فرق نہیں ہوتا۔ ہاں! ان کے طریقۂ دعوت اور طرزِ تربیت میں کچھ اختلاف ضرور پایا جاتا ہے، جس کا بہت حد تک تعلق ان کے ذوق اور میلانِ طبع سے ہے اور وقت و حالات کے تقاضوں کا بھی ان میں بہت حد تک دخل ہوتا ہے۔

تصوف کے چار مشہور سلاسل میں ایک ”سلسلۂ نقش بندیہ“ بھی ہے، اس سلسلے کے بانی خواجۂ خواجگاں حضرت خواجہ سید محمد بہاء الدین نقش بند بخاری علیہ الرحمۃ و الرضوان (متوفی ۳؍ ربیع الاول ۷۹۱ھ) ہیں۔

یہ سلسلۂ طریقت مختلف زمانوں میں مختلف ناموں سے موسوم ہوا۔ حضرت سیدنا ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ سے حضرت بایزید بسطامی علیہ الرحمۃ و الرضوان تک ”صدیقیہ“ کہلایا۔ پھر حضرت خواجہ عبدالخالق غجدوانی علیہ الرحمہ (متوفی ۵۷۵ھ) تک ”طیفوریہ“، اس کے بعد خواجہ سید محمد بہاء الدین نقش بند بخاری رحمۃ اللہ علیہ (متوفی ۳؍ ربیع الاول، ۷۹۱ھ) تک ”خواجگانیہ“ اور حضرت خواجہ نقش بند سے مجدد الف ثانی حضرت مولانا شیخ احمد بن عبدالاحد سرہندی علیہ الرحمۃ و الرضوان (متوفی ۲۹؍ صفر ۱۰۳۴ھ) تک ”نقش بندیہ“ کے نام سے موسوم رہا۔ اور ہندوستان میں حضرت مجدد الفِ ثانی شیخ احمد بن عبدالاحد سرہندی علیہ الرحمہ سے منسوب ہوکر ”مجددیہ“ کہلایا۔

اس سلسلۂ طریقت میں شریعت کی پابندی اور سنت نبوی کی پے روی پر کافی زور دیا گیا ہے۔ ظاہری و باطنی ہر لحاظ سے شریعت کی پابندی ضروری ہے، تقوی و پرہیزگاری کے ساتھ

احتیاط کا بہت خیال رکھا جاتا ہے۔ حضرات مشائخ نقش بندیہ ممکنہ حد تک عزیمت پر عمل کرتے ہیں، اور رخصت کی راہ اپنانے سے بچتے ہیں۔ وجد وحال کی کیفیتوں کو شرعی احکام کے تابع رکھتے ہیں اور اذواق و معارف کو دینی علوم کے خادم سمجھتے ہیں۔

حضرت خواجہ بہاء الدین کو سلوک پر جذب کو مقدم رکھنے کا الہام ہوا تھا۔ مشائخِ نقش بندیہ اسی پر عمل پیرا ہیں، جب کہ دوسرے بعض صوفیہ سلوک کو جذب پر مقدم کرتے ہیں۔ اس سلسلۂ طریقت کا پہلا قدم ''جذبہ'' ہے جو وصول الی اللہ کی دہلیز ہے۔

داخلِ سلسلہ ہونے سے پہلے طالب کو ریاضت و مجاہدہ کی منزلوں سے گزرنا پڑتا ہے، یہ منزل، اذکار و اشغال کے ذریعے طے کرائی جاتی ہے، پھر طالب اس قابل ہوجاتا ہے کہ حلقۂ ارادت میں داخل ہوکر سلوک و معرفت کے مدارج طے کرنے لگے۔ اس سلسلے میں وصول الی اللہ کے لیے ذکر، مراقبہ اور عظمتِ شیخ ضروری ہے۔[۱]

سلسلۂ نقش بندیہ میں قلب اور باطن کی صفائی ستھرائی کے لیے گیارہ اصول مقرر کیے گئے ہیں جن پر چل کر سالک قرب الٰہی کی نعمت سے شرف یاب ہوتا ہے، یہ اصول در اصل حضرت خواجہ نقش بند علیہ الرحمۃ والرضوان کے کلمات طیبات ہیں، وہ درج ذیل ہیں:

(۱)ہوش در دم (۲)نظر بر قدم (۳)سفر در وطن (۴)خلوت در انجمن (۵)یاد کرد (۶)باز گشت (۷)نگاہ داشت (۸)یاد داشت (۹)وقوف عددی (۱۰)وقوفِ زمانی (۱۱)وقوفِ قلبی۔[۲]

سلسلۂ نقش بندیہ مجددیہ کے عظیم مشائخ میں اُویسِ زمان حضرت مولانا شاہ فضلِ رحمٰن گنج مرادآبادی علیہ الرحمہ (متولّد:۱۲۰۸ھ- متوفی ۱۳۱۳ھ) بھی ہیں، جن کا مزار گنج مرادآباد، ضلع اُنّاو، صوبہ اتر پردیش میں ہے۔ آپ کا سلسلۂ نسب خلیفۂ اول سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے ملتا ہے۔ آپ استاذ الاساتذہ حضرت مولانا شاہ انوار الحق فرنگی محلی لکھنوی، حضرت مولانا شاہ نور الحق فرنگی محلی لکھنوی اور سراج الہند حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی کے شاگرد، اور حضرت مولانا شاہ محمد آفاق نقش بندی مجددی دہلوی کے مرید و خلیفہ تھے۔ آپ کے مریدین اور مستفیدین میں اس زمانے کے بڑے بڑے علما اور مشائخ تھے۔ اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قادری

(۱) تذکرہ مشائخ عظام، مولانا ڈاکٹر محمد عاصم اعظمی، ص:۶۳، ۶۲

(۲) ان کلمات طیبات کی تشریح کے لیے دیکھیے: ● مشائخ نقش بندیہ، ص:۱۹-۲۳، از راقم سطور، مقدمہ از: علامہ مفتی محمد نظام الدین رضوی، صدر المدرسین جامعہ اشرفیہ، مبارک پور ● تذکرہ مشائخ نقش بندیہ، علامہ نور بخش توکلی، ص:۷۹-۸۴۔

بریلوی علیہ الرحمہ (متوفی ۱۳۴۰ھ/۱۹۲۱ء) کے دادا جان حضرت مولانا مفتی رضا علی خاں بریلوی علیہ الرحمہ (متوفی ۱۲۸۲ھ) بھی حضرت شاہ فضل رحمٰن علیہ الرحمۃ و الرضوان کے مریدین و مستفیدین میں تھے۔

حضرت مولانا شاہ فضل رحمٰن گنج مرادآبادی قدس سرہ نہ صرف اپنے زمانے کے نام ور مرشدِ طریقت تھے، بلکہ مشہور عالم و محدث اور صاحب عظمت و کرامت بزرگ بھی تھے۔ آپ سے درسِ حدیث لینے والوں میں مولانا احمد حسن کان پوری، مولانا وصی احمد محدث سورتی، مولانا سید شاہ دیدار علی محدث الوَرِی لاہوری، اور مولانا سید جماعت علی محدث علی پوری سیالکوٹی کے نام نمایاں ہیں۔

زیر نظر کتاب اویس زمان حضرت مولانا شاہ فضل رحمٰن گنج مرادآبادی علیہ الرحمۃ و الرضوان کے احوال و آثار کے بیان میں ہے، جو اہل سنت و جماعت کے عظیم مفکر و مصنف اور نمائندہ عالمِ دین رئیس التحریر حضرت مولانا یٰسٓ اختر مصباحی دام ظلہ العالی کا نتیجۂ قلم ہے۔ حضرتِ موصوف کی شخصیت علمی، فکری، اور تصنیفی اعتبار سے اتنی قدآور اور اونچی ہے کہ بر صغیر ہند و پاک کے ہر خطے سے صاف نظر آتی ہے۔ اس لیے ان کے سلسلے میں مزید کسی تعارف کی ضرورت محسوس نہیں ہوتی۔ زیر نظر کتاب کا آپ کا نتیجۂ قلم ہونا ہی اس کی ثقاہت و اعتماد کے لیے کافی ہے۔ اللہ تعالی اپنے محبوبانِ بارگاہ کے صدقے میں حضرت کو صحت و عافیت کے ساتھ تادیر سلامت رکھے، اور ان کی برکتوں سے امتِ مسلمہ کو مالامال فرمائے۔ آمین۔

اس کتاب کے ناشر عزیز گرامی مولانا شان محمد مصباحی، متعلم درجۂ فضیلت ہیں جو اجیتا پور، ضلع جالون، یوپی کے رہنے والے ہیں۔ انھوں نے درجۂ اولی سے جامعہ اشرفیہ، مبارک پور میں اپنی تعلیم کا آغاز کیا، اور اِسی سال یکم جمادی الآخرہ کو عرسِ حافظ ملت کے موقوع پر دستارِ فضیلت سے سرفراز ہوں گے۔ عزیز موصوف شریف النفس، مخلص، اساتذۂ کرام کے ساتھ محبت و احترام سے پیش آنے والے اور بزرگانِ دین سے عقیدت رکھنے والے عالم ہیں۔ مولا تعالی ان کی اس اشاعتی خدمت کو قبول فرمائے، اور انھیں مزید دینی و علمی، دعوتی و اشاعتی خدمات کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

نفیس احمد قادری مصباحی
استاذ جامعہ اشرفیہ، مبارک پور،
اعظم گڑھ، یوپی

۲۰/ صفر ۱۴۴۰ھ
۳۰/ اکتوبر ۲۰۱۸ء
بروز سہ شنبہ

# اُویسِ زمان، شاہ فضلِ رحمٰن، گنج مرادآبادی

اُویسِ زمان، مولانا شاہ، فضلِ رحمٰن، گنج مرادآبادی (ولادت: ۱۲۰۸ھ / ۹۴-۱۷۹۳ء بہ مقام سنڈیلہ۔ وصال: ۲۲/ ربیع الاول ۱۳۱۳ھ / ستمبر ۱۸۹۵ء۔ مدفون، گنج مرادآباد۔ ضلع اُناؤ۔ صوبہ اترپردیش) حسبِ تحریر مولانا رحمٰن علی (متوفی ۱۳۲۵ھ / ۱۹۰۷ء)

"مولانا فضل رحمٰن کے اوصافِ حمیدہ اور خصائصِ پسندیدہ، ایسے نہیں ہیں کہ:
زبان بُریدہ قلم، قلمِ بے بنیاد، کاغذ پر، اُن میں سے تھوڑے بھی لکھ سکے۔
اور انسان ضعیف اُلبُنیان کی کیا مجال ہے کہ ان کا عُشرِ عَشِیر بھی بیان کر سکے:

لایُدرِکُ الْوَاصِفُ الْمُطْرِیَ خَصَائِصَہٗ
وَاِنْ یَکُ سَابِقاً فِی کُلِّ مَاوَصَفَا

(ص ۳۷۹۔ تذکرۂ عُلماے ہند۔ مؤلّفہ: مولانا رحمٰن علی۔ اردو ترجمہ از پروفیسر، محمد ایوب قادری۔ مطبوعہ پاکستان ہسٹاریکل سوسائٹی، کراچی۔ ۱۹۶۱ء)

**حضرت مولانا شاہ، فضلِ رحمٰن، گنج مرادآبادی کا سلسلۂ نَسب خلیفۃُ المسلمین، حضرت ابوبکر صدیق رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ سے مربوط و منسلک ہے۔**

**آپ کے آباواَجداد میں سے ایک بزرگ، شیخ شہاب الدین مُلَقَّب بہ، زاہد حق گو شہید بن شیخ ادہم دانا بن شیخ فخرالدین ولی، معروف بہ شاہ بن شیخ شہاب الدین مکّیؒ سب سے پہلے، وارِدِ ہندوستان ہوئے۔**

شیخ شہاب الدین ثانی، معروف بہ، زاہد حق گو شہید، ہندوستان آکر پہلے، اجمیر شریف پہنچے **اور دربارِ عطاے رسول، سلطانُ الھند، خواجہ معین الدین، چشتی، اجمیری میں ایک عرصہ تک، یادِ الٰہی میں مصروف رہے۔**

اجمیر شریف سے ایک عرصہ بعد حضرت زاہدِ حق گو شہید، بہار پہنچے، وہاں آپ نے

نکاح فرمایا۔ اس طرح، بہار، وطنِ ثانی ہوا۔

اسی مقام پر کفّار سے اہلِ اسلام کا ایک تصادم اور معرکۂ جِدال برپا ہوا۔ جس میں آپ، درجۂ شہادت سے فائزُ المرام ہوئے۔

شیخ شہاب الدین ثانی، معروف بہ، زاہدِ حق گو شہید کے خَلفِ اصغر، شیخ داؤد، بیس (۲۰) سال کی عمر میں بہار سے دہلی آ گئے۔ یہ سلطان، فیروز شاہ کا، دَورِ حکومت تھا۔

دہلی میں کچھ دنوں قیام کے بعد، شیخ داؤد، پنجاب کے معروف شہر ''**پانی پت**'' پہنچے۔ یہیں، نکاح فرمایا اور یہیں، توطُّن اختیار کیا۔

شیخ داؤد کے ایک صاحب زادے، شیخ مگن ہوئے۔ جو ۹؍شعبان ۷۸۷ھ میں اپنے والد، شیخ داؤد کے انتقال کے بعد، سایۂ پدری سے محروم ہو گئے۔

شیخ مگن کے چھوٹے صاحب زادے، حضرت بہاء الدین مخدوم شیخ محمد، معروف بہ مصباحُ العاشقین، چشتی، عَلَیْہِ الرَّحْمَۃ ہیں۔ حضرت مصباح العاشقین، چشتی بتاریخ ۱۹؍محرم الحرام ۸۱۰ھ، بہ مقام پانی پت، پنجاب (موجودہ صوبہ ہریانہ) پیدا ہوئے۔

مؤلِّفِ ''**رحمت ونعمت**'' آپ کے تعارف وتذکرہ میں، رقم طراز ہیں:

**''حضرت مخدوم (مصباح العاشقین) سات ماہ کے جب شکمِ مادری میں تھے تو، پانی پت (پنجاب) کے مشہور ولی، ملّا محمد سعید صاحب قُدِّسَ سِرُّہٗ نے خواب دیکھ کر، یہ بشارت دی کہ مخدوم صوفی مگن شاہ صاحب بہاری قُدِّسَ سِرُّہٗ، وارِدِحال پانی پت کے گھر مادرزاد ولی، پیدا ہونے والا ہے، جس سے، بے حد مخلوق، فیض یاب ہوگی۔''**

چنانچہ، حضرت مخدوم (مصباح العاشقین) اُنیس (۱۹) محرم ۸۱۰ھ کو پانی پت میں، ولیِ مادرزاد پیدا ہوئے۔ جو، ۹۳۹ھ میں ایک سواُنتیس (۱۲۹) برس کی عمر میں بوقتِ چاشت، غرّۂ رجب کو، واصل بحق ہوئے۔

**مُلّا محمد سعید اَولیا نے حضرت مخدوم قُدِّسَ سِرُّہٗ کی بسم اللہ خوانی کرائی،** پھر درسِ نظامی وبعض کتب فقہ پڑھائیں۔ (غالباً، درسِ نظامی سے مُراد، یہ ہے کہ وہ کتابیں،

جو بعد میں درسِ نظامی میں داخل ہوئیں۔ کیوں کہ استاذُ الھند، ملاّ نظام الدین محمد، سہالوی، فرنگی محلی ''بانی درسِ نظامی'' اُس وقت تک، پیدا ہی نہیں ہوئے تھے۔

ان کی ولادت ۱۰۸۹ھ، یا ۱۰۹۰ھ مطابق ۱۶۷۸ء، یا ۱۶۷۹ء کو ہوئی اور وصال ۹ / جمادیٰ الاولیٰ ۱۱۶۱ھ / ۱۷۴۸ء کو ہوا۔ مصباحی)

**پھر، علاّمہ محمد حسین صاحب محدّثِ ملتان سے تکمیلِ فقہ وحدیث کے بعد، اوّلاً: فریضۂ حج، مخدوم صاحب نے ادا کیا۔** جس طرح، حضرت مخدوم کے پَردادا، قطبِ بہار، مولانا شاہ شہاب الدین (ثانی) زاہد شہید ملقّب بہ ''حق گو'' نے، اور حضرت مخدوم کے جَدِّ اعلیٰ، امام شہاب الدین اوّل (مکّی) قُدِّسَ سِرُّہٗ نے جن کو مُصلاّے شافعی کی امامتِ حرم، سپرد تھی، اولادِ رسول واولادِ صحابہ سے تحصیلِ علمِ حدیث کی۔ اور سند لے کر آئے۔ اُسی طرح، حضرت مخدوم صاحب کو بھی، یہ فضیلتِ خصوصی، حاصل ہوئی کہ ایک سال، مکّہ مکرّمہ میں رہ کر، اور ڈیڑھ سال، مدینہ منورہ میں رہ کر، اولادِ رسول واولادِ صحابہ سے کسبِ روحانی وحصولِ علمِ حدیث کے بعد، سندِ حدیث لی۔ اور خدمتِ حرمین کی۔ پھر اپنے وطن، بہار، محلہ کافوری سرائے، تشریف لائے۔

**یہاں سے اجمیر شریف جاکر، چلّہ کشی وریاضت میں مصروف رہے،** پھر اپنے مُرشد، شاہ تاج بخش، حضرت شاہ جلال صاحب گجراتی قُدِّسَ سِرُّہٗ، مقیم پَنڈوَہ (بنگال) کی خدمت میں آکر بیعت وخلافت سے سرفراز ہوئے۔ تاحیاتِ مُرشد خدمتِ مُرشد میں رہے۔ پھر، بعد وصالِ مُرشد، مع اَقرِبا، اپنے وطن، بہار شریف آگئے۔ یہاں سے کچھ عرصہ بعد، بحکمِ ربی، منتقلیِ وطن، بہ فہمائشِ مُرشد، ۸۸۷ھ میں فرمائی اور **ملاواں ضلع ہردوئی کو، وطنِ ثانی بنایا، یہ منتقلیِ وطن، بہار سے، اِس بنا پر تھی کہ حضرت مخدوم کی صُلْب سے، اِسی دیار میں فَرْدُ الْاَفْراد، حضرت مولانا شاہ فضل رحمٰن صاحب، محمدی، قُدِّسَ سِرُّہٗ کا ظہور، مقدرّاتِ رَبّانی سے تھا۔**

آپ (مخدوم مصباح العاشقین) کی حَرمِ اول سے اولاد نہ تھی۔ حَرمِ دوم سے صاحبزادہ، مخدوم عبدالرّزاق صاحب، اُنیس (۱۹) ذی الحجہ ۸۵۶ھ کو پیدا ہوئے۔

آپ کی حَرَمِ سوم، دخترِ محمد منعم صاحب بہاری ، برادرِ محمد امین صاحب نبیرگانِ شیخ شہاب الدین شہید حق گو سے، سات رمضان ۸۶۵ھ کو مخدوم حافظ شاہ عبدالرحیم بندگی میاں صاحب ، پھر، مخدوم زادہ عبدالملک صاحب پھر، مخدوم زادہ عبدالحلیم صاحب، پھر، ایک دختر، حافظہ بی بی پیدا ہوئیں، پھر دو صاحب زادگان، محمد عبداللہ و محمد عبدالہادی ہیں، جو، لا وَلدر ہے، مخدوم صاحب کی چوتھی حَرَم سے، مخدوم جلال صاحب، ایک فرزند ہوئے، شاہ جلال صاحب اور اوَّلُ الذِّکر چار صاحب زادگان شاہ عبدالرزّاق وشاہ حافظ عبدالرحیم بندگی میاں وشاہ عبدالملک وشاہ عبدالحلیم صاحبان بلند پایہ اولیاے وقت وعالمانِ عصر گذرے ہیں۔''(ص ۱۱۸ تا ص ۱۲۰۔''رحمت ونعمت''۔مؤلّفہ مولانا شاہ بھولے میاں جوہر، سجادہ نشین بارگاہِ فضلِ رحمٰن گنج مرادآباد۔ضلع اُنّاؤ۔صوبہ اتر پردیش۔مطبوعہ لیتھو برقی پریس، نئ سڑک۔کان پور۔یو پی )

مخدوم شیخ محمد، معروف بہ مصباح العاشقین، چشتی ، عہدِ شباب ہی میں، پانی پت ( پنجاب ) سے عازمِ لاہور وملتان ہوئے اور شیخ الاسلام، حضرت بہاء الدین زکریا ملتانی رَضِیَ اللہ عَنہُ کی خانقاہ میں مقیم ہوکر، وہاں کے متبحر عُلما سے علومِ فقہ وحدیث وغیرہ کی تکمیل فرمائی۔

اس کے بعد، عازمِ حرمین طیبین ہوئے اور مکہ مکرَّمہ پہنچ کر، مناسک وارکانِ حج ادا کر کے کچھ عرصہ، قیام کیا اور وہاں کے محدِّثین سے اجازت وسندِ حدیث، حاصل کی۔ پھر مدینہ طیبہ پہنچے اور وہاں کی برکات وحسنات سے مستفید و مستفیض ہوئے۔

حضرت شاہ فضلِ رحمٰن، گنج مرادآبادی، اکثر، ارشاد فرمایا کرتے تھے کہ''ہمارے بزرگوں نے تو مکّہ شریف میں حدیث شریف پڑھی بھی اور پڑھائی بھی اور وہیں سے سندِ حدیث بھی لائے۔''

چناں چہ، مخدوم مصباحُ العاشقین صاحب نے ایک سال، سات ماہ، مزارِ سراپا انوار، رسولُ الثَّقلَین صَلَّی اللہ عَلیہِ وَسَلَّم کی جاروب کشی کی۔ اور جو اَولادِ اَمجادِ سیدُ الاسیاد، صاحبِ لولاک صَلَّی اللہُ عَلیہِ وَسَلَّم وصحابہ کرام وہاں تھے ،اُن کی

زیارت و شرفِ صحبت سے مشرّف ہوتے رہے۔

بعد اَزاں اپنے وطن، پانی پت، واپس ہوئے۔''

(ص ۴۴۔۳۴۔ ''افضالِ رحمانی''۔ مؤلّفہ: مولانا شاہ افضالِ رحمٰن، عرف بھولے میاں جوہرؔ، گنج مرادآبادی۔ مطبوعہ شمس پریس۔ گیا، بہار۔ باہتمام منشی محمد شفیع رحمانی۔ طبعِ اول)

مخدوم شاہ، مصباح العاشقین، چشتی عَلَیْہِ الرَّحْمَۃُ وَالرِّضْوَان باجازتِ والدِ محترم، راہِ طلبِ حقیقت میں، پھر، عازمِ سفر ہوئے اور بعمر پینتالیس سال پانی پت سے دہلی اور یہاں، چند ماہ گذارنے کے بعد، دیارِ پورب کی طرف نکل گئے۔ یہاں سے منزل بہ منزل، مخدوم مصباح العاشقین صاحب، لکھنؤ پہنچے اور مولانا اعظم ثانی، رَحْمَۃُ اللہ عَلَیْہِ کی صحبت، اختیار کی۔ یاد رہے کہ یہ وہی مولانا اعظم ثانی ہیں، جو حضرت مخدوم شاہ مینا صاحب اور شیخ سعدالدین بن قاضی بڈھن، اناوی، رَحْمَۃُ اللہ عَلَیْہ کے استاد تھے۔ ایک روز، مخدوم (مصباح العاشقین) صاحب و حضرت شاہ مینا صاحب رَحْمَۃُ اللہ عَلَیْہِمَا، باہم، تشریف رکھتے تھے کہ ایک شخص نے، مخدوم (مصباح العاشقین) کے متعلق، سوال کیا کہ:

ایشاں، کدام اند؟ (یہ کون ہیں؟)

تو، حضرت شاہ مینا صاحب عَلَیْہِ الرَّحْمَۃ نے جواب دیا کہ:

مَنْ ہَستم۔ (یہ میں ہی ہوں)

وہ شخص، کچھ نہ سمجھ سکا، بلکہ کچھ اور متعجب ہوا۔

حضرت شاہ مینا صاحب نے، متبسّم ہوکر فرمایا کہ:

ایشاں، فی الحقیقت مَنَمْ و فی التَّسمیہ مَنَمْ۔'' (یہ، حقیقت اور نام دونوں اعتبار سے میں ہوں)

تو وہ شخص، اپنی کم علمی پر، بہت منفعل ہوا۔

کیا، الفتِ باہمی ہے۔ سُبْحٰنَ اللہ۔'' (ص ۳۶۔ ''افضالِ رحمانی'')

مولانا شیخ اعظم ثانی، لکھنوی کے تعارف و تذکرہ میں مولانا رحمٰن علی لکھتے ہیں کہ:

(ترجمہ) شیخ اعظم ثانی بن شیخ ابوالبقا بن شیخ موسیٰ بن شیخ ضیاء الدین، کرمانی

مشہور عالم اور متبحر فاضل تھے۔علومِ ظاہری و باطنی میں شیخ ابوالفتح سے اِرادت رکھتے تھے۔
شیخ مینا، لکھنوی اور شیخ سعدالدین، خیرآبادی، ان کے ارشد تلامذہ میں سے ہیں۔
شیخ سعداللہ، کندوری کے معاصِر تھے اور بہت محبت کرتے تھے۔ کہتے ہیں کہ علمِ فقہ میں، ان کا (شیخ اعظم ثانی کا) مرتبہ اور پایہ، بہت بلند تھا۔فقہ کے مسائل کے متعلق، نہایت صاف اور مدلّل تقریر فرماتے تھے۔
علمِ فقہ میں ان کے کئی رسالے ہیں۔
ان کے پَردادا، شیخ ضیاء الدین، ہلاکو خاں کے زمانے میں کرمان سے برِ صغیر ہند میں آئے اور شاہ سَمرقندی سے ملاقات کی غرض سے لکھنؤ پہنچے اور ان ہی کی وجہ سے، اِس شہر (لکھنو) میں توطُّن، اختیار کیا۔
شیخ اعظم ثانی، تین اولاد چھوڑ کر انتقال کر گئے۔سالِ وفات، معلوم نہ ہوا۔
(۱) محمد، عرف شیخ قاضی (۲) شیخ احمد فیاض (۳) شیخ نصیرالدین۔ان میں سے، ہر ایک کی اولاد، لکھنؤ، دیوہ اور اناو میں موجود ہے۔" (ص ۱۱۳۔ "تذکرۂ علمائے ہند"۔ مؤلّفہ مولانا رحمٰن علی۔ اردو ترجمہ از پروفیسر محمد ایوب قادری ۔ مطبوعہ پاکستان ہسٹاریکل سوسائٹی، کراچی۔ طبعِ اول۔۱۹۶۱ء)
مخدوم مصباح العاشقین چشتی، شیخ اعظم ثانی، لکھنوی سے تعلیم، حاصل کر کے قصبہ راوٹی، واقع اَودھ (موجودہ دریاباد۔ ضلع بارہ بنکی، صوبہ اتر پردیش۔مصباحی) پہنچے، جہاں حضرت شیخ احمد، راوٹی نے، سلسلۂ چشتیہ میں آپ کو مرید کیا، مخدوم مصباح العاشقین نے یہاں، چلّہ کشی اور ریاضتِ شاقّہ کی۔
حضرت شیخ احمد، راوٹی کے حکم و ہدایت پر، مخدوم مصباح العاشقین چشتی، مخدوم شیخ جلال گجراتی، معروف بہ، تاج بخش کی خدمت میں، پَنڈوَہ شریف (بنگال) پہنچے اور اجازت وخلافت سے سرفراز ہوئے اور ایک مدت تک آپ کی تربیت وصحبت و برکت سے متمتع وفیض یاب ہوتے رہے۔
آپ ہی کی بارگاہ سے "مصباحُ العاشقین" کا خطاب، مَرحمت ہوا۔

بہ مقتضائے الٰہی، مخدوم مصباح العاشقین کے والد ماجد شیخ مگن صاحب بعمر نوے سال، بیس ذی قعدہ ۸۶۹ ھ کو، نیز اسی سال، سولہ ذی قعدہ کو، مخدوم صاحب کے بڑے بھائی، شیخ اولیا صاحب رَحْمَۃُ اللہ عَلَیْھِم، دارِ فانی سے دارِ بقا کی طرف ایک ہی ماہ میں سدھارے۔ اِس حادثہ کے نتیجے میں، پانی پت (پنجاب) کے آپ کے سبھی گھر والے پنڈوَہ شریف (بنگال) آ گئے۔ مخدوم، مصباح العاشقین، چندسال، یہاں، قیام پذیر رہے، لیکن دو مقامی راجاؤں کی جنگ کے نتیجے میں کچھ ایسے حالات، رونما ہوئے کہ شیخ جلال تاج بخش کی شہادت ہوگئی۔ اور ایک روز آپ نے خواب میں مخدوم، مصباح العاشقین کو، ایسا حکم دیا کہ: مع اہل وعیال و متعلقین، آپ، پنڈوہ سے رخصت ہوکر، بہار پہنچ گئے۔ یہاں آپ نے ایک خانقاہ بنوائی اور مصروفِ عبادت وریاضت ہو گئے۔ پھر، حضرت شاہ جلال تاج بخش شہید کے حکم وہدایت کے مطابق، آپ، بہ سَمت مغرب، روانہ ہوئے۔ یہاں سے عازمِ سفر ہوکر جون پور، پھر، قصبہ راوٹی (موجودہ، دریاباد ضلع بارہ بنکی۔ مصباحی) ہوتے ہوئے لکھنؤ پہنچے۔'' اس وقت، شیخ قطب الدین، برادرزادۂ حضرت شاہ مینا صاحب وہاں، صاحبِ سجادہ تھے اور حضرت شاہ مینا صاحب کے بڑے خلیفہ حضرت شیخ سعد الدین بن قاضی بڈھن اناوی بھی، وہیں تھے۔

ہر دو صاحبان نے تین روز تک ٹھہرا کر، لوازمِ مہمان نوازی، بہ طیبِ خاطر ادا کیے اور فیضِ صحبتِ حضرت مخدوم صاحب عَلَیْہِ الرَّحْمَۃ سے فیض یاب ہوئے۔

**مخدوم (مصباح العاشقین) صاحب، پھر، ان صاحبان سے رخصت ہوکر حضرت مولانا اعظم ثانی صاحب عَلَیْہِ الرَّحْمَۃ کے مزار شریف پر ہوتے ہوئے ملاواں، واقع ضلع ہردوئی پہنچے۔** جس وقت، نورخاں وسلیم خاں، پسرانِ بہادرخاں۔ ودولت خاں وشیر خاں پسرانِ معروف خاں، جو، رؤساواُمرائے قنوج سے تھے، ان کو خبر ملی، تو یہ لوگ کئی میل آگے استقبال کو، آ کر ملے۔ اور حضرت مخدوم صاحب کو، ملاواں کے قلعۂ خام میں لا کر ٹھہرایا۔ اُس وقت، ملاواں کی آبادی، مختصر تھی۔ کچھ زراعت پیشہ، کچھ کائستھ، کچھ

برہمن، کچھ مسلمان، کچھ شیشہ کے کام کرنے والے لوگوں کے سِوا، باقی قلعہ، خارِستان تھا۔

چنانچہ، مخدوم صاحب نے فرمایا کہ یہ جگہ، مُرشد جلالُ المِلَّۃ وَالدِّین، شاہ تاج بخش، گجراتی عَلَیْہِ الرَّحْمَۃ کے مَسکَن واقع، پَنڈوہ (بنگال) سے بالکل مشابہ ہے۔ اور وہاں کے لوگوں کی طرح، یہاں کے لوگ بھی سخت گو، پُراز نفاق اور حاسِد ہیں۔
نیز، حضرت شیخ فریدالدین گنج شکر رَحْمَۃُ اللہِ عَلَیْہِ نے ایسے ہی مقام، اجودھن (پنجاب) میں، درشت گو، غیر معتقدین کی آبادی میں قیام کیا تھا۔ پس، مجھے بھی اسلاف کا اِتّباع کرنا چاہیے۔''

چنانچہ، ملاواں میں، متوطِّن ہوئے۔ لیکن کچھ روز بعد، حضرت مخدوم صاحب عَلَیْہِ الرَّحْمَۃ نے سوچا کہ: عُمَّال وحُکَّامِ وقت بھی، بہ سبب نظم ونسق آکر، اسی قلعہ میں ٹھہرا کرتے ہیں۔
فُقَرا کو، اُمَرا کی جائے قیام سے، واسطہ ہی کیا؟ حکم دیا کہ: سب سامان نکال کر، آبادی کے کنارے لے چلیں۔''

پسرانِ بہادر خاں وشیر خان نے گو، ہر چند، اِصرار بھی کیا، مگر، مخدوم صاحب عَلَیْہِ الرَّحْمَۃ نے، قبول نہ فرمایا۔

اتفاقاً، ایک خادم نے عرض کیا کہ: مخدوم زادہ، شیخ عبدالرزّاق صاحب کی والدہ صاحبہ کی حالتِ نَزع ہے۔ اور عبدالرزّاق صاحب عَلَیْہِ الرَّحْمَۃ، رو رو کر، یٰسٓ شریف پڑھ رہے ہیں۔ تو حضرت مخدوم صاحب عَلَیْہِ الرَّحْمَۃ نے مخدوم زادہ، حافظ عبدالرحیم بندگی میاں وشیخ عبدالملک سے فرمایا کہ: وہ بھی جا کر، اِخلاص ویٰسٓ اور سورۂ ملک پڑھیں۔ تلقینِ کلمۂ طیبہ کریں۔ تھوڑی دیر بعد، بروز شنبہ، بعدِ زوال، بتاریخ ۹ رشوال ۸۸۷ھ مخدوم صاحب کی حَرَمِ ثانی کا وصال ہوگیا۔ اسی قلعۂ خام میں، مرحومہ کا مزار ہے۔ اس کے تیسرے روز، مخدوم صاحب عَلَیْہِ الرَّحْمَۃ، بہ نفسِ نفیس، پا پیادہ بیرونِ آبادی، تشریف لے گئے۔ اور اس مکان میں جو آج تک، فیض بخشِ قلوبِ

طالباں ہے، قیام پذیر ہوئے۔ اب، اس جگہ کو ’’درگاہ محلہ‘‘ کے نام سے پکارا جاتا ہے۔
اور کاغذاتِ سرکاری میں وہ مقام، محی الدین پور، مکتوب ہے۔ **ملاواں کی وجہ تسمیہ بھی،**
**یہ ہے کہ:** یہاں کے حاکمِ وقت نے، محی الدین پور، جو، مخدوم صاحب کی نذر کیا تھا، اُسی
سے ملحق بندی پور، نصرت نگر، فرحت نگر، نیز، بھگونت نگر، وغیرہ، اس طرح ہیں کہ: **ان کی**
**آبادیاں، ایک دوسرے سے مل گئی ہیں۔ اِس لئے اس حلقہ کو "مِلاواں" کہاجانے لگا۔**
**جو کثرتِ استعمال سے "ملاواں" ہوگیا۔** مکان، مَسکونہٴ اول (قلعہٴ خام) اوراس کے
پاس، سرائے

گو، اَب، مسمار ہیں، مگر، آثار، موجود ہیں۔ اورایک مسجد، باقی ہے۔ یہاں سے
کچھ فاصلے پرایک اورمسجد ہے، جہاں، جَدِّ مکرَّم، غوثِ زمان حضرت مولانا شاہ فضلِ
رحمٰن صاحب قُدِّسَ سِرُّہٗ، یادِالٰہی فرمایا کرتے تھے۔ **اور اپنے دَورانِ قیام آپ**
**نے، ایک مِسواک، وہاں، گاڑدی تھی۔ جوایک درخت ہوگئی**
**اور ہنوز، موجود ہے۔ مخدوم (مصباح العاشقین) صاحب، متوطّن ملاواں ہوئے تو یہ**
**زمانہ سلطان بہلول شاہ لودھی کے عہدِ سلطنت کا تھا۔**

مخدوم صاحب نے مسجد خام وحُجرہ برائے عبادت ومکان، قیام کے لئےتعمیر کرایا
اورمتوکِّلانہ زندگی، بسر کرنے لگے۔ معتقدین، جوطعام وہدایا، پیش کرتے مخدوم
صاحب، تین یوم کے بعد، پھرقبول، نہ کرتے۔

**اُس وقت تک، ملاواں میں لوگ، نمازِ جمعہ کے نام سے بھی آشنا، نہ تھے۔**

**چنانچہ، مخدوم صاحب عَلَیۡہِ الرَّحۡمَۃ نے، سلطانِ وقت سے اجازت لے کر سب**
**سے پہلے، ملاواں کے موجود مسلمانوں کے ساتھ، جمعہ، ادا فرمایا۔‘‘**

(ص ۴۰ وص ۴۱۔ ’’**افضالِ رحمانی**‘‘۔ مؤلّفہ مولانا شاہ افضالِ رحمٰن، عرف بھولے میاں جوہرِ گنج
مرادآبادی۔ مطبوعہ شمسی پریس۔ گیا۔ بہار۔ باہتمام، منشی محمد شفیع رحمانی۔ طبعِ اول)

’’جب، حضرت مخدوم (مصباحُ العاشقین) صاحب **عَلَیۡہِ الرَّحۡمَۃ** اپنے آخری
سفرِ دہلی سے واپس ہوکرقنوج پھرتشریف لائے، تو معتقدین نے، باصرار، قیام پرمجبورکیا۔

مخدوم صاحب نے فرمایا کہ: یہ ہمارا آخری سفر ہے۔ سِوائے آخرت، اب سفر نہ ہوگا۔"
آپ کے ہم عصر، مخدوم شیخ اخی جمشید، راج گیری عَلَیْہِ الرَّحْمَة کا وصال ان ایام میں ہوا تھا۔ چنانچہ، آپ، موصوف کے مزار شریف پر، برائے فاتحہ، تشریف لائے۔
اتفاقِ وقت، مخدوم شیخ سعد خیرآبادی بن شیخ بڈھن صاحب اور مخدوم عبدالصّمد، عُرف، شاہ صفی صاحب (جن کا مزار شریف، قصبہ صفی پور میں ہے۔)
خلیفۂ اعظم شیخ سعد صاحب خیرآبادی بھی، قنوج آئے ہوئے تھے۔
ہر دو صاحبان، حضرت سیدنا مخدوم مصباحُ العاشقین صاحب عَلَیْہِ الرَّحْمَة کی خبرِ آمد سن کر ملاقات کو چلے۔ شیخ سعد صاحب عَلَیْہِ الرَّحْمَة نے چاہا کہ میں، شیخ صفی صاحب عَلَیْہِ الرَّحْمَة سے پہلے ہی ملاقات کروں۔ مگر مخدوم صفی صاحب نے پیش قدمی کی اور شیخ سعد صاحب، ان کے بعد پہنچے۔
حضرت شیخ سعد صاحب نے، مخدوم مصباحُ العاشقین چشتی رَحْمَةُ اللّٰہِ عَلَیْہِ کو دیکھتے ہی ایک کیف و سرور میں، بزبانِ ہندی کہا: دیکھا! محمد ثانی۔"
یہ کِنایہ اپنے پیر، مخدوم شاہ مینا صاحب سے تھا، جن کا اصلی نام، شیخ محمد تھا۔"
(ص ۱۴۱ و ص ۱۴۲۔ "افضالِ رحمانی")
"فتح خاں، سپہ سالارِ لشکر کو، سلطان، سکندر شاہ، لودی نے مخدوم صاحب عَلَیْہِ الرَّحْمَة کی خدمت میں، ملاواں، مع تحائف و ہدایا، خاص طور سے بھیجا اور یہ درخواست کی کہ حضرتِ والا، دہلی تشریف لاکر غریب خانہ کو رونق بخشیں۔
اور دہلی کے بزرگانِ دین کی بھی زیارت کریں۔"
چنانچہ، فتح خاں، اسی کوشش میں، سات روز، ملاواں میں مقیم بھی رہے۔
لیکن، مخدوم صاحب نے، دہلی تشریف لے جانا، اُس وقت، قبول نہ فرمایا۔
لاچار، فتح خاں، دہلی واپس گئے، تو سلطان، سکندر شاہ، لودی نے دوبارہ، عرضی، اِرسالِ خدمت کی کہ "اگر، اِس وقت، حضورِ عالی، قدم رنجہ، نہیں فرما سکتے
تو، اپنے صاحب زادگانِ والا شاہی میں سے کسی کو یہاں آنے کی اجازت دے کر

مفتخر فرمائیں۔‘‘

پس، فتح خاں نے، دوبارہ، فائزِ خدمت ہوکر، اس امر کی کوشش کی، چوں کہ سلطان، سکندر شاہ لودی، اہلِ کمال کا بڑا ہی احترام کرتے تھے اِس لحاظ سے مخدوم صاحب نے فرمایا کہ ”اگر، برادرزادہ بھتیجے، فخرالدین اولیا، یا فرزند، شیخ عبدالرزّاق جانا چاہیں، تو ہمراہ لے جاؤ“ مگر یہ ہر دو حضرات، چوں کہ منشاے مزاجِ وہاج سمجھتے تھے کہ اس میں، رضاے باطنی، نہیں ہے، اس لئے انھوں نے بھی انکارِ روانگی کردیا **تو حضرت مخدوم صاحب نے فرمایا کہ ”اِنْ شَاءَاللّٰہ تمہارے اور سکندر شاہ کا، مقصدِ دلی قطبُ الاقطاب بختیار کاکی عَلَیْہِ الرَّحْمَۃ کے عرس میں حاصل ہوگا۔**

**ہاں! اگر، تم کو، فقیر کی رضامندی، اتنی ہی مطلوب ہے تو اِس غیرآباد مقام، ملاواں کی اضافۂ آبادی کرواور آباد ہونے والوں کی معاشی امداد بھی۔‘‘** تو، فتح خاں نے عرض کیا کہ اِس امر میں حضورِ عالی، خود بھی مختار ہیں۔ جس شخص کی امداد معاشی، یا منصبی چاہیں مقرر فرماسکتے ہیں۔ چنانچہ، بلگرام، قنوج، بلہور، وغیرہ میں، یہ مشتہر، شاہی طور پر، کردیا گیا کہ **ہرکہ دریں قصبۂ ملاواں، آباد شود، بہ موجبِ تجویزِ حضرت مخدومی وجہِ معاش اُو، اَز دفترِ شاہی، مقرَّر باشد۔‘‘** (جو شخص بھی اس قصبہ ملاواں میں آباد ہوگا تو حضرت مخدومی کی تجویز کے مطابق اس کا ذریعۂ معاش شاہی خزانے سے مقرر کیا جائے گا۔)

**نیز، اس کی کئی نقلیں، مختلف اَطراف میں، بادشاہِ مذکور کی جانب سے سرکاری طور پر، روانہ کردی گئیں۔**

**چنانچہ، تھوڑے ہی وقفہ میں اہلِ اسلام، ودیگر اقوام، بہ کثرت، وہاں، آباد ہوگئیں۔‘‘** (ص ۴۲ و ص ۴۳۔ ’’افضالِ رحمانی‘‘)

**مخدوم، مصابحُ العاشقین کا آخری سفرِ دہلی، برائے حاضری وزیارتِ قطبُ الاقطاب حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی قُدِّسَ سِرُّہٗ ہوا۔ جس کے مختصراَحوال یہ ہیں:**

**جب آپ کے قدومِ میمنت لزوم کی خبرِ فرحت اثر سلطان سکندر شاہ کو ہوئی، تو چوں کہ وہ، خود علیل تھا، اِس لئے اُس نے اپنے بیٹے شہزادہ، ابراہیم لودی**

**کو، اُمَرا و عمائدینِ سلطنت کے ساتھ، استقبال کو بھیجا۔**

**مخدوم صاحب نے، باوجود اِصرار قطبُ الاقطاب، حضرت بختیار کاکی عَلَیۡہِ الرَّحۡمَۃ کی درگاہ میں قیام کیا۔**

دوسرے روز، سلطان، سکندر شاہ لودی مع چالیس تھان پوشاک خاصہ وزرِ طلائی ونقرئی ومَرَوَارِید وغیرہ، برائے نذر لے کر، فائزِ خدمت ہوئے اور، روزانہ، تا قیام، طعام وتحائف بھیجتے رہے۔

ساتویں روز، پھر، سلطان، سکندر شاہ لودی نے، بہ نفسِ نفیس، حاضر ہو کر عرض کی کہ اب تو قلعۂ سلطانی میں تشریف اَرزانی فرما کر، خادم کو عزت بخشی جائے۔"

مگر، پھر بھی، حضرت مخدوم صاحب عَلَیۡہِ الرَّحۡمَۃ نے کسی طرح، قبول نہ کیا۔

پھر، سلطانِ مذکور نے، دولاکھ روپیہ، نذر کیا، مگر، مخدوم صاحب نے، اس کو بھی، قبول نہ کیا۔

**اب، سلطان نے، خود، روزانہ، حاضری، معمول کر لیا۔ اور حضرت بختیار کاکی عَلَیۡہِ الرَّحۡمَۃ کے عرس شریف میں بھی برابر، سکندر شاہ، حضرت مخدوم صاحب کی خدمت میں حاضر رہا کیے۔**

اس کے بعد، مخدوم صاحب، دربارِ سلطانُ المشائخ، نظام الدین اولیا میں پھر، درگاہِ حضرت نصیر الدین محمود، چراغ دہلی رَحۡمَۃُ اللہ عَلَیۡہِم میں حاضری دے کر جب واپس لوٹنے لگے، تو، سلطان سکندر نے، دوبارہ، دولاکھ سِکّۂ طلائی، بطورِ زادِ راہ وصَرفِ خُدَّام، پیش کیے، مگر، مخدوم صاحب نے، وہ بھی، قبول، نہ کیے۔

پس، وہاں سے، دو ماہ، تئیس (۲۳) دن بعد آپ، قنوج، واپس ہوئے۔

اور کچھ روز، قیام کے بعد، ملاواں، واپس تشریف لے آئے۔"

(ص ۴۳۔ "افضالِ رحمانی")

اس کے بعد، حضرت مخدوم مصباحُ العاشقین، چشتی عَلَیۡہِ الرَّحۡمَۃ نے صاحب زادہ شیخ عبدالرزّاق اور حافظ شیخ عبدالرحیم بندگی میاں وصاحب زادہ شیخ عبدالحلیم

کا عَقدِ مَسنون فرمایا اور پھر، ہر ایک کو، علاحدہ علاحدہ مکانِ سکونت دے کر خود، حُجرہ، متصل مسجد میں رہنے لگے۔

"آپ کا بیشتر وقت، یادِ الٰہی میں بسر ہوتا۔ بعدِ ظہر و عصر، درسِ قرآن مجید و حدیث شریف دیا کرتے۔ مابین عصر و مغرب، اکثر، مُراقبہ فرماتے ۔ اور لوگ، شریکِ حلقہ ہوا کرتے۔

جب مخدوم صاحب کا، سِن شریف، سو(۱۰۰) سے متجاوز ہوا تو گوشہ نشینی آپ نے اختیار کر لی اور وہ خرقۂ خلافت، جو آپ کے مُرشد، شاہ جلال صاحب تاج بخش عَلَیۡہِ الرَّحۡمَة نے مرحمت فرمایا تھا صاحب زادہ شیخ عبدالرزاق صاحب عَلَیۡہِ الرَّحۡمَة کو، دے کر، صاحبِ سجادہ کیا۔ اور اپنا ذاتی خرقہ، صاحب زادہ حافظ شیخ عبدالرحیم بندگی میاں صاحب عَلَیۡہِ الرَّحۡمَة کو، مرحمت فرما کر، حسبِ معمولِ اولیاے سَلف ایک تحریر خلافت بھی، رقم فرمادی۔

۲۳ ؍ جمادیٰ الثانی سے، مخدوم صاحب عَلَیۡہِ الرَّحۡمَة کو، شدتِ تپ، زائد ہوئی۔
اور غرّہ ٔ رجب ۹۳۹ھ، بروز جمعہ، بوقت چاشت، آپ، واصل بحق ہوئے۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیۡہِ رَاجِعُوۡن۔

مخدوم صاحب نے، یہ وصیت، پہلے ہی فرمادی تھی کہ:
میرے جنازے کی نماز، شیخ عبدالرزّاق صاحب، ورنہ، حافظ عبدالرحیم بندگی میاں صاحب پڑھائیں۔"

چنانچہ، بعد ادائے جمعہ، شیخ عبدالرزاق صاحب نے، نمازِ جنازہ پڑھائی۔
پندرہ ختم قرآن، حافظ عبدالرحیم صاحب نے اور پانچ ختم، شیخ عبدالرزّاق صاحب نے اور پانچ ختم، سب سے چھوٹے صاحب زادے، شیخ جلال صاحب نے جو مخدوم صاحب کی چوتھی حَرم، مسماۃ مونگا بی بی کے بطن سے تھے، پڑھ کر، ایصالِ ثواب کیا۔
اوّل روز، شیخ عبدالرزّاق صاحب نے، دوسرے روز، حافظ عبدالرحیم صاحب نے تیسرے روز، شیخ جلال نے تقسیم طعام کیا۔

**بوقتِ دفن، مخدوم صاحب عَلَیۡہِ الرَّحۡمَۃ کے جنازے پر، اَبر کا ایک ٹکڑا چھا کر، برسا۔ جو، دلیلِ واضح، مغفرت و مہربانی ربّی کی ہے۔ اور سید نبی صاحب نے، جو روضہ، تعمیر کرایا تھا، اسی میں، محوِ خوابِ راحت، ملاواں میں ہیں۔" (ص ۴۴۔ "افضالِ رحمانی")**

**مخدوم مصباحُ العاشقین، چشتی عَلَیۡہِ الرَّحۡمَۃ کے خَلفِ اکبر، شیخ عبدالرزّاق تھے مگر، طریقِ سلسلہ، مخدوم حافظ عبدالرحیم بندگی میاں سے جاری ہوا۔ چنانچہ، مذکور ہے کہ:**

**"ہم، جہاں تک، شجرہ پر غور کرتے ہیں، تو طریقِ سلسلہ مخدوم عبدالرحیم صاحب عَلَیۡہِ الرَّحۡمَۃ سے جاری، نظر آتا ہے۔**

کیوں نہ ہو۔ یہی تو وہ مبارک ہستی ہے، جو اُس مُہتم بِالشّان امانت کی امین ہے جس کی بشارت، شاہ جلال صاحب تاج بخش و مخدوم شیخ سعد صاحب خیرآبادی و مخدوم شیخ عبدالصّمد، عُرف شیخ صفی صاحب صفی پوری رَحۡمَۃُاللّٰہِ عَلَیۡہِم دیتے چلے آئے۔

**اور یہی تو، وہ وجہ ہے، جس سے والدۂ عبدالرحیم بندگی میاں صاحب کو حضرت شیخ جلال صاحب تاج بخش عَلَیۡہِ الرَّحۡمَۃ کا خاص طور پر اپنی بیٹی بنانا اسی دُرِّ مکنون کے لئے تھا۔ جو "فضلِ رحمٰن" اسم با مسمّٰی ہو کر چمکنے والا تھا۔" (ص ۴۶۔ "افضالِ رحمانی")**

**حضرت مخدوم، مصباحُ العاشقین، چشتی کے صاحب زادہ، حافظ عبدالرحیم بندگی میاں کی نسل سے ایک بزرگ، شاہ اہلُ اللہ میاں، دو صدی بعد پیدا ہوئے جن کے فرزندِ جلیل ہیں: "اُوَیسِ زمان، مولانا شاہ، فضلِ رحمٰن، گنج مرادآبادی" جو اپنے عہد و عصر کے مشہور عالم و محدّث اور عارف بِاللہ ہوئے۔ رَحِمَہُمُ اللّٰہ تَعَالٰی اَجۡمَعِیۡن۔**

**"پس، اب مخدوم (مصباحُ العاشقین) صاحب عَلَیۡہِ الرَّحۡمَۃ تک سلسلۂ نسب، یوں ہوگا:**

غوثِ زمان، حضرت مولانا شاہ فضلِ رحمٰن بن مخدوم شاہ اہلُ اللہ میاں بن مولانا شیخ محمد فیاض صاحب بن مولانا شیخ برکت اللہ، عُرف بھیکا میاں صاحب بن مولانا صوفی عبدالقادر صاحب بن مولانا شیخ سعداللہ صاحب بن مولانا نورُ اللہ صاحب، عُرف نور محمد صاحب بن شیخ عبداللّطیف صاحب بن مخدوم حافظ شاہ عبدالرحیم بندگی میاں بن مخدوم شیخ

محمد، معروف بہ مصباحُ العاشقین، چشتی۔ رِضْوَانُ اللہ عَلَیْہِمْ اَجْمَعِیْن۔''
(ص ۴۹۔ ''افضالِ رحمانی'')

حضرت مولانا شاہ فضلِ رحمٰن کو، عُرفِ عام میں ''مولانا بابا'' کہا جاتا تھا۔

آپ کی ولادت کے بارے میں تحریر ہے کہ:

''مولانا بابا کے والد، عارف باللہ، مخدوم شاہ، اہلُ اللہ میاں صاحب حضرت بقیۃُ السَّلَف وَالخَلَف، قطبِ دَوراں، مولانا شاہ عبدالرحمٰن صاحب لکھنوی رَحمَۃُ اللہ عَلَیْہِ کے مُرید خاص تھے۔ اور خود، حضرت شاہ صاحب قبلہ، اہلُ اللہ میاں صاحب کو بے حد عزیز ومحبوب رکھتے تھے۔ اور بہت کم، جُدا ہونے دیتے تھے۔

ایک مرتبہ، شاہ اہلُ اللہ میاں صاحب، اپنے مُرشد، شاہ صاحب قبلہ کی پشتِ مبارک مَل رہے تھے۔ یکایک وہ خَلِش، جو فرزند نہ ہونے سے اکثر دامن گیر رہا کرتی تھی پھر، عَود کرآئی۔ کیوں کہ آپ کی دختر صاحبہ، جمعیت بی بی کو پیدا ہوئے، اٹھارہواں (۱۸) سال تھا۔

حضرت شاہ صاحب قبلہ نے، یہ کبیدگی اَز روئے کشف، معلوم کرکے، مُتبسّم ہوکر فرمایا کہ:

کیوں؟ میاں اہلُ اللہ! کس فکر میں ہو؟ شاید، خَلِشِ اولاد ہے؟''

پھر، خود حکم دیا کہ:

اچھا، اب تم اپنے مکان جاؤ۔ تم کو، پروردگارِ عالَم ایک ایسا فرزند، عطا فرمائے گا جو مثلِ آفتاب، دنیا میں روشن ہوگا۔ جس کا فیض، مغرب سے مشرق تک ایسا روشن کردے گا کہ اس کے سامنے، دیگر ستارے، ماند ہوں گے۔ اُس کا نام ''فضلِ رحمٰن'' رکھنا۔''

چنانچہ، شاہ اہلُ اللہ صاحب اپنے مُرشد سے رخصت ہوکر مکانِ مَسکونہ، واقع سندیلہ واپس آئے اور یکم ماہِ رمضان ۱۲۰۸ھ، بوقت صبحِ صادق اس مادرزاد قطبِ ولایت عَلَیْہِ الرَّحْمَۃ نے، قدومِ میمنت لزوم سے عالَم کو فیض بخشا۔

مخدوم اہلُ اللہ میاں، فَرطِ اِبتہاج میں اسی ہفتہ، مولانا بابا (شاہ فضلِ رحمٰن) عَلَیْہِ

الرَّحمَۃ کو لے کر لکھنؤ، حضرت شاہ (عبدالرحمٰن لکھنوی) صاحب قبلہ عَلَیہِ الرَّحمَۃ کی خدمت میں پہنچے۔

مخدوم عبدالرحمٰن صاحب عَلَیہِ الرَّحمَۃ نے، مولانا بابا کے کانوں میں بطریقِ مَسنون، اَذان واِقامت کہی اور بے حد دعاؤں کے ساتھ، واپس کیا۔ تیسرے برس کا آغاز تھا کہ مولانا بابا کو لے کر، مخدوم اہلُ اللہ صاحب پھر، مخدوم عبدالرحمٰن صاحب رَحمَۃُ اللہ عَلَیہِ کی خدمت میں گئے۔ تو آپ نے بہ کمالِ محبت، رسمِ بسم اللہ، ادا فرمائی۔" (ص ۵۱۔ "افضالِ رحمانی")

"نامِ نامی" بلا الف ولام کے، فضلِ رحمٰن، صحیح ہے۔ چوں کہ یہ تاریخی نام ہے۔ اس کے عدد نکالنے سے ۱۲۰۸ھ نکلتا ہے۔" (ص ۵۱۔ "افضالِ رحمانی")

## حضرت مولانا شاہ فضلِ رحمٰن، گنج مرادآبادی کے اساتذہ میں

حضرت مولانا شاہ نورُ الحق، فرنگی محلی، لکھنوی فرزندِ حضرت مولانا شاہ انوارالحق، فرنگی محلی تلامذۂ بحرالعلوم مولانا عبدالعلی، فرنگی محلی، لکھنوی اور سراجُ الہند، شاہ عبدالعزیز، محدّث دہلوی عَلَیہِمُ الرَّحمَۃُ وَالرِّضوَان جیسے متبحر و شہرۂ آفاق، عُلماے عصر تھے۔

حضرت مولانا شاہ فضلِ رحمٰن، گنج مرادآبادی کے والدِ محترم، شاہ اہل اللہ، میاں کے مرشدِ طریقت وتصوف، حضرت مولانا سید شاہ عبدالرحمٰن، موَحّد، لکھنوی (متولد ۱۱۶۲ھ/ ۱۷۴۸ھ۔ متوفی ۱۲۴۵ھ/ ۱۸۲۹ء) بڑے بلند پایہ عالمِ دین اور عارف بِاللہ تھے، مسئلۂ وحدۃُ الوجود کے ماہرِ کامل تھے۔ اسی لئے آپ کو، کبھی، موَحّد اور کبھی وجودی کہا جاتا تھا۔ اور آپ بحرالعلوم، علاّمہ عبدالعلی، فرنگی محلی کے ارشدِ تلامذہ میں تھے۔

عُلماے فرنگی محل، لکھنو کے ذِکر میں، حضرت مولانا شاہ فضلِ رحمٰن، گنج مرادآبادی ارشاد فرماتے ہیں کہ:

"ہم نے، درسِ نظامی وفقہ واصول وکلام وغیرہ کا تکملہ بحرالعلوم، مولانا محمد نور صاحب فرنگی محلی (قُدِّسَ سِرُّہٗ) سے کیا۔ ان کے والد، مولانا محمد انوار صاحب (قُدِّسَ سِرُّہٗ) فرنگی محلی نے، جانے کیا دیکھا کہ: اپنی مسند پر بٹھالیتے اور اپنی خوشی وشفقت سے پوری بیضاوی

